کی طرح سست رہنے لگے گا۔ پھر پڑھنے میں جی نہ لگاوے گا۔ (۱۸) سوائے معمولی چھٹیوں کے بدون سخت ضرورت کے بار بار چھٹی نہ دلواویں کہ اس سے طبیعت اچاٹ ہو جاتی ہے۔ (۱۹) جہاں تک میسر ہو جو علم وفن سکھاویں ایسے آدمی سے سکھلاویں جو اس میں پورا عالم اور کامل ہو، بعض آدمی سستا معلم رکھ کر اس سے تعلیم دلواتے ہیں، شروع ہی سے طریقہ بگڑ جاتا ہے۔ پھر درستی مشکل ہو جاتی ہے۔ (۲۰) آسان سبق ہمیشہ تیسرے پہر کے وقت مقرر کریں اور مشکل سبق صبحکو کیونکہ اخیر وقت میں طبیعت تھکی ہوئی ہوتی ہے مشکل سبق سے گھبراوے گی۔ (۲۱) بچوں کو خصوصاً لڑکی کو پکانا اور سینا ضرور سکھاویں۔ (۲۲) شادی میں دولہا دلہن کی عمر میں زیادہ فرق ہونا بہت سی خرابیوں کا باعث ہے اور بہت کم عمری میں شادی نہ کریں۔ اس میں بھی بڑے نقصان ہیں۔ لڑکوں کی تعلیم کرو کہ سب کے سامنے خاص کر لڑکیوں یا عورتوں کے سامنے ڈھیلے سے استنجا نہ سکھایا کریں۔

# بعض باتیں نیکیوں کی اور نصیحتوں کی

(۱) پرانی بات کا کسی کو طعنہ دینا بری بات ہے۔ عورتوں کو ایسی بری عادت ہے کہ جن رنجوں کی صفائی اور معافی بھی ہو چکی ہے جب کوئی نئی بات ہوگی۔ پھر ان رنجوں کے ذکر کو لے بیٹھیں گی یہ گناہ بھی ہے اور اس سے دلوں میں دوبارہ رنج وغبار بھی بڑھ جاتا ہے۔ (۲) اپنی سسرال کی شکایت ہرگز میکے میں جا کر مت کرو۔ بعض شکایت گناہ بھی ہے اور بے صبری کی بھی بات ہے اور اکثر اس سے دونوں طرف رنج بھی بڑھ جاتا ہے۔ اسی طرح سسرال میں جا کر میکے کی تعریف یا وہاں کی بڑائی مت کرو اس میں بھی بعض دفعہ فخر وتکبر کا گناہ ہو جاتا ہے اور سسرال والے سمجھتے ہیں کہ ہم کو بہو بے قدر سمجھتی ہے اس سے وہ بھی اس کی بے قدری کرنے لگتے ہیں۔ (۳) زیادہ بکواس کی عادت مت ڈالو۔ ورنہ بہت سی باتوں میں کوئی نہ کوئی بات نامناسب ضرور نکل جاتی ہے جس کا انجام دنیا میں رنج اور عقبیٰ میں گناہ ہوتا ہے۔ (۴) جہاں تک ہو سکے اپنا کام کسی سے مت لو خود اپنے ہاتھ سے کر لیا کرو بلکہ دوسروں کا بھی کام کر دیا کرو اس سے تم کو ثواب بھی ہوگا اور اس سے ہر دل عزیز ہو جاؤ گی۔ (۵) ایسی عورتوں کو کبھی منہ مت لگاؤ اور نہ کان دیکر ان کی بات نہ سنو جو ادھر ادھر کی باتیں گھر میں آ کر سنا دیں ایسی باتیں سننے سے گناہ بھی ہوتا ہے اور کبھی فساد بھی ہو جاتا ہے۔ (۶) اور اگر اپنی ساس، نند، دیورانی، جٹھانی یا دور نزدیک کے رشتہ دار کی کوئی شکایت سنو تو اس کو دل میں مت رکھو، بہتر تو یہ ہے کہ اس کو جھوٹ سمجھ کر دل سے نکال ڈالو اگر اتنی ہمت نہ ہو تو جس نے تم سے کہا ہے اس کا سامنا کرا کر منہ در منہ اس کو صاف کر لو۔ اس سے فساد نہیں بڑھتا ہے۔ (۷) نوکروں پر ہر وقت سختی اور تنگی مت کیا کرو۔ اپنے بچوں کی دیکھ بھال رکھو تا کہ وہ ماما نوکروں کو یا ان کے بچوں کو نہ ستانے پاویں۔ کیونکہ یہ لوگ لحاظ کے مارے زبان سے تو کچھ نہیں کہیں گے لیکن دل میں ضرور کوسیں گے پھر اگر نہ بھی کوسیں جب بھی ظلم کا وبال اور گناہ تو ضرور ہوگا۔ (۸) اپنا وقت فضول باتوں میں مت کھویا کرو اور بہت سا وقت اس کام کیلئے

بھی رکھو کہ اس میں لڑکیوں کو قرآن اور دین کی کتابیں پڑھا کرو۔ اگر زیادہ نہ ہو تو قرآن کے بعد یہ کتاب بہشتی زیور شروع سے ختم تک ضرور پڑھا دیا کرو۔ لڑکیاں چاہے اپنی ہوں یا پرائی ہوں ان سب کیلئے اس کا بھی خیال رکھو کہ ان کو ضروری ہنر بھی آ جائیں لیکن قرآن مجید کے ختم ہونے تک ان سے دوسرا کام مت لو اور جب قرآن پڑھ چکیں اور صاف بھی کرلیں پھر صبح کے وقت پڑھاؤ پھر جب چھٹی لیکر کھانا کھا چکیں ان سے لکھاؤ۔ پھر دن رہے سے ان کو کھانا پکانے کا اور سینے پرونے کا کام سکھاؤ۔ (۹) جو لڑکیاں تم سے پڑھنے آئیں ان سے اپنے گھر کے کام مت لو نہ ان سے اپنے بچوں کی ٹہل کراؤ بلکہ ان کو بھی اپنی اولاد کی طرح رکھو۔ (۱۰) نام کے واسطے کبھی کوئی فکر کوئی بوجھ اپنے اوپر مت ڈالو۔ گناہ کا گناہ، مصیبت کی مصیبت۔ (۱۱) کہیں آنے جانے کے وقت اس کی پابند مت ہو کہ خواہ مخواہ جوڑا ضرور ہی بدلا جائے، زیور بھی سارا لادا جائے کیونکہ اس میں یہی نیت ہوتی ہے کہ دیکھنے والے ہم کو بڑا سمجھیں سو ایسی نیت خود گناہ ہے اور چلنے میں اس کے سبب دیر بھی ہوتی ہے جس سے طرح طرح کے حرج ہو جاتے ہیں۔ مزاج میں عاجزی اور سادگی رکھو۔ کبھی جو کپڑے پہنے بیٹھی ہو وہی پہن کر چلی جایا کرو۔ کبھی اگر کپڑے زیادہ میلے ہوئے یا ایسا ہی کوئی موقع ہوا مختصر طور پر جتنا آسانی سے اور جلدی ہو سکا بدل لیا بس چھٹی ہوئی۔ (۱۲) کسی سے بدلہ لینے کے وقت اس کے خاندان کے یا مرے ہوئے کے عیب مت نکالو۔ اس میں گناہ بھی ہو جاتا ہے اور خواہ مخواہ دوسروں کو رنج ہوتا ہے۔ (۱۳) دوسروں کی چیز جب برت چکو یا جب برتن خالی ہو جائے فوراً واپس کر دو۔ اگر کوئی اتفاق سے اس وقت لیجانا والا نہ ملے تو اس کو اپنے برتنے کی چیزوں میں ملا جلا کر مت رکھو بالکل علیحدہ اٹھا کر رکھ دو تا کہ وہ چیز ضائع نہ ہو۔ ویسے بھی بے اجازت کسی کی چیز برتنا گناہ ہے۔ (۱۴) اچھا کھانے پینے کی عادت مت ڈالو ہمیشہ ایک سا وقت نہیں رہتا۔ پھر کسی وقت بہت مصیبت جھیلنی پڑتی ہے۔ (۱۵) احسان کسی کا چاہے تھوڑا ہی سا ہو اس کو کبھی مت بھولو اور اپنا احسان چاہے کتنا ہی بڑا ہو مت جتلاؤ۔ (۱۶) جس وقت کوئی کام نہ ہو سب سے اچھا شغل کتاب دیکھنا ہے۔ اس کتاب کے ختم پر بعض کتابوں کے نام لکھ دیئے ہیں ان کو دیکھا کرو اور جن کتابوں کا اثر اچھا نہ ہو ان کو کبھی مت دیکھو۔ (۱۷) چلا کر کبھی مت بولو، باہر آواز جائے گی۔ کیسی شرم کی بات ہے۔ (۱۸) اگر رات کو اٹھو اور گھر والے سوتے ہوں تو کھڑ کھڑ دھڑ دھڑ مت کرو۔ زور سے مت چلو تم تو ضرورت سے جاگیں بھلا اوروں کو کیوں جگایا۔ جو کام کرو آہستہ آہستہ کرو، آہستہ کواڑ کھولو، آہستہ پانی لو، آہستہ تھوکو، آہستہ چلو، آہستہ گھڑا بند کرو۔ (۱۹) بڑوں سے ہنسی مت کرو یہ بے ادبی کی بات ہے اور کم حوصلہ لوگوں سے بھی بے تکلفی نہ کرو کہ وہ بے ادب ہو جائیں گے۔ پھر تم کو ناگوار ہوگا یا وہ لوگ کہیں دوسری جگہ گستاخی کر کے ذلیل ہونگے۔ (۲۰) اپنے گھر والوں کی یا اپنی اولاد کی کسی کے سامنے تعریف مت کرو۔ (۲۱) اگر کسی محفل میں سب کھڑے ہو جائیں تم بھی مت بیٹھی رہو کہ اس میں تکبر پایا جاتا ہے۔ (۲۲) اگر دو شخصوں میں آپس میں رنج ہو تو تم ان دونوں کے درمیان ایسی کوئی بات مت کہو کہ ان میں میل ہو جائے تو تم کو شرمندگی اٹھانی پڑے۔ (۲۳) جب تک روپیہ پیسہ یا نرمی سے کام نکل سکے سختی اور

خطرے میں نہ پڑو۔ (۲۴) مہمان کے سامنے کسی پر غصہ مت کرو اس سے مہمان کا دل ویسا کھلا ہوا نہیں رہتا جیسا پہلے تھا۔ (۲۵) دشمن کے ساتھ بھی اخلاق کے ساتھ پیش آؤ اس کی دشمنی نہیں بڑھے گی۔ (۲۶) روٹی کے ٹکڑے یوں ہی مت پڑے رہنے دو جہاں دیکھو اٹھالو اور صاف کر کے کھالو اگر کھا نہ سکو تو کسی جانور کو دیدو اور دستر خوان جس میں ریزے ہوں اس کو ایسی جگہ پر مت جھاڑو جہاں کسی کا پاؤں آئے۔ (۲۷) جب کھانا کھا چکو اس کو چھوڑ کر مت اٹھو کہ اس میں بے ادبی ہے، بلکہ پہلے برتن اٹھوا دو تب خود اٹھو۔ (۲۸) لڑکیوں پر تاکید رکھو کہ لڑکوں میں نہ کھیلا کریں کیونکہ اس میں دونوں کی عادت بگڑ جاتی ہے اور جو غیر لڑکے گھر میں آئیں چاہے وہ چھوٹے ہی ہوں مگر اس وقت لڑکیاں وہاں سے ہٹ جایا کریں۔ (۲۹) کسی سے ہاتھ پاؤں کی ہنسی ہرگز مت کرو اکثر تو رنج ہو جاتا ہے اور کبھی جگہ بے جگہ چوٹ بھی لگ جاتی ہے اور زبانی بھی زیادہ ہنسی مت کرو جس سے دوسرا چڑھنے لگے اس میں بھی تکرار ہو جاتا ہے۔ خاص کر مہمان سے ہنسی کرنا اور بھی زیادہ بے ہودہ بات ہے جیسے بعض براتیوں سے ہنسی کرتے ہیں۔ (۳۰) اپنے بزرگوں کے سراہنے مت بیٹھو۔ لیکن اگر وہ کسی وجہ سے خود حکم کے طور پر بیٹھنے کو کہیں تو اس وقت ادب یہی ہے کہ کہنا مان لو۔ (۳۱) اگر کسی سے کوئی چیز مانگنے کے طور پر لو تو اس کو خوب احتیاط سے رکھو اور جب وہ خالی ہو جائے فوراً اس کے پاس پہنچا دو یہ راہ مت دیکھو کہ وہ خود مانگے اول تو اس کو خبر کیا کہ اب خالی ہوگئی۔ دوسرے شاید لحاظ کے مارے نہ مانگے اور شاید اس کو یاد نہ رہے پھر ضرورت کے وقت اس کو کیسی پریشانی ہوگی اسی طرح کسی کا قرض ہو تو اس کا خیال رکھو کہ جب ذرا بھی گنجائش ہو فوراً جتنا ہو سکے قرض اتار دو۔ (۳۲) اگر کسی ناچاری میں کہیں رات بے رات پیدل چلنے کا موقع ہو تو چھڑے کڑے وغیرہ پاؤں سے نکال کر ہاتھ میں لے لو۔ راستہ میں بجاتی ہوئی مت چلو۔ (۳۳) اگر کوئی بالکل تنہا کوٹھڑی وغیرہ میں ہو اور کواڑ وغیرہ بند ہوں دفعتاً کھول کر مت چلی جاؤ۔ خدا جانے وہ آدمی ننگا ہو کھلا ہو یا سوتا ہو اور ناحق بے آرام ہو بلکہ آہستہ آہستہ سے پہلے پکارو اور اندر آنے کی اجازت لو اگر وہ اجازت دے دو تو اندر جاؤ نہیں تو خاموش ہو جاؤ پھر دوسرے وقت سہی۔ البتہ اگر کوئی بہت ہی ضرورت کی بات ہو تو پکار کر جگا لو جب تک وہ بول نہ پڑے تب تک اندر پھر بھی نہ جاؤ۔ (۳۴) جس آدمی کو پہچانتی نہ ہو اس کے سامنے کسی شہر یا کسی قوم کی برائی مت کرو۔ شاید وہ آدمی اسی شہر یا اسی قوم کا ہو پھر تم کو شرمندہ ہونا پڑے۔ (۳۵) اسی طرح جس کام کا کرنیوالا تم کو معلوم نہ ہو تو یوں مت کہو کہ یہ کس بے وقوف نے کیا ہے، یا ایسی ہی کوئی بات مت کہو شاید کسی ایسے شخص نے کیا ہو جس کا تم لحاظ کرتی ہو پھر معلوم ہونے پر پیچھے شرمندہ ہونا پڑے۔ (۳۶) اگر تمہارا بچہ کسی کا قصور خطا کرے تو تم کبھی اپنے بچہ کی طرفداری مت کرو، خاص کر بچہ کے سامنے تو ایسا کرنا بچہ کی عادت خراب کرنا ہے۔ (۳۷) لڑکیوں کی شادی میں زیادہ یہ بات دیکھو کہ داماد کے مزاج میں خدا کا خوف اور دینداری ہو۔ ایسا شخص اپنی بی بی کو ہمیشہ آرام سے رکھتا ہے۔ اگر مال و دولت بہت کچھ ہوا اور دین نہ ہوا تو وہ شخص اپنی بی بی کا حق ہی نہ پہچانے گا اور اس کے ساتھ وفاداری نہ کرے گا، بلکہ روپیہ پیسہ بھی نہ دے گا۔ اگر دیا بھی تو اس سے زیادہ جلا دے گا۔ (۳۸) بعض عورتوں کی عادت ہے کہ

پردے میں سے کسی کو بلانا ہو تو خبر کرنے کیلئے آڑ میں ہو کر ڈھیلا پھینکتی ہیں۔ بعض دفعہ وہ کسی کے لگ جاتا ہے، ایسا کام نہ کرنا چاہئے جس میں کسی کو تکلیف پہنچنے کا شبہ ہو بلکہ اپنی جگہ بیٹھی ہوئی اینٹ وغیرہ کھٹکا دینا چاہئے۔ (۳۹) اپنے کپڑوں پر سوئی ڈورے سے کوئی نشان پھول وغیرہ بنا دیا کرو کہ دھوبی کے گھر کپڑے بدلے نہ جائیں ورنہ کبھی غلطی سے تم دوسرے کے اور دوسرا تمہارے کپڑے برت کر خواہ مخواہ گنہگار ہوگا۔ اور دنیا کا بھی نقصان ہے۔ (۴۰) عرب میں دستور ہے کہ جو کسی بزرگ آدمی سے کوئی چیز تبرک کے طور پر لینا چاہتے ہیں تو وہ چیز اپنے پاس سے ان بزرگ کے پاس لا کر کہتے ہیں کہ آپ اس کو ایک دو روز استعمال کر کے ہم کو دے دیجئے۔ اس میں ان بزرگ کو تردد نہیں کرنا پڑتا ورنہ اگر بیس آدمی کسی بزرگ سے ایک ایک کپڑا مانگیں تو ان کی گٹھری میں تو ایک چیتھڑا بھی نہ رہے۔ ہمارے ہندوستان میں بے دھڑک مانگ بیٹھتے ہیں۔ بعض دفعہ ان کو سوچ ہو جاتا ہے اگر ہم لوگ بھی عرب کا دستور برتیں تو بہت مناسب ہے (۴۱) اگر کوئی شخص اپنی طرف سے کوئی بات کہے تو اگر اس کے خلاف مناسب جواب دینا ہو تو اپنی طرف سے جواب دو کسی اور کے نام سے مت کہو کہ تم یوں کہتے ہو اور فلاں شخص اس کے خلاف کہتا ہے کیونکہ اگر اس دوسرے شخص کو اس نے کچھ کہہ دیا تو وہ سن کر رنجیدہ ہوگا۔ (۴۲) محض اٹکل اور گمان سے بدون تحقیق کئے ہوئے کسی پر الزام مت لگاؤ اس سے بہت دل دکھتا ہے۔

## تھوڑا سا بیان ہاتھ کے ہنر اور پیشہ کا

بعض لاوارث غریب عورتیں جن کے کھانے کپڑے کا کوئی سہارا نہیں ایسی پریشانی اور مصیبت میں مبتلا ہیں کہ خدا کی پناہ، اس کا علاج دو باتوں سے ہو سکتا ہے یا تو نکاح کر لیں یا اپنے ہاتھ کے ہنر سے چار پیسے حاصل کریں۔ مگر ہندوستان کے جاہل نکاح کو اور ہنر کو دونوں کو عیب سمجھتے ہیں اور یہ کسی کو توفیق نہیں ہوتی کہ ایسے غریبوں کے خرچ کی خبر رکھے پھر بتلاؤ ان بیچاریوں کا کیونکر گزر ہو۔ بیبیو! دوسروں پر تو کچھ زور چلتا نہیں مگر اپنے دل پر اور ہاتھ پاؤں پر تو خدا تعالیٰ نے اختیار دیا ہے، دل کو سمجھاؤ اور کسی کے برا بھلا کہنے کا خیال نہ کرو۔ اگر کسی کی عمر نکاح کے قابل ہے تو نکاح کر لے اور اگر اس قابل نہ ہو یا یہ کہ اس کو عیب تو نہیں سمجھتی مگر ویسے ہی دل نہیں چاہتا یا بکھیڑے سے گھبراتی ہے تو اس صورت میں اپنا گزر کسی پاک ہنر کے ذریعہ سے کرو۔ اگر کوئی حقیر سمجھے یا ہنسے ہرگز پرواہ مت کرو۔ دوسرے نکاح کا بیان تو چھٹے حصے میں آ چکا ہے اور ہنر اور پیشہ کا بیان اب کیا جاتا ہے۔ بیبیو! اگر اس میں کوئی بات بے عزتی کی ہوتی تو پیغمبر ﷺ ان باتوں کو کیوں کرتے۔ ان سے زیادہ کس کی عزت ہے۔ حدیث میں ہے ہمارے پیغمبر ﷺ نے بکریاں چرائی ہیں اور یہ بھی فرمایا ہے کہ کوئی پیغمبر ایسے نہیں گزرے جنہوں نے بکریاں نہ چرائی ہوں اور یہ بھی فرمایا ہے کہ سب سے اچھی کمائی اپنے ہاتھ کی ہے۔ اور حضرت داؤد؈ اپنے ہاتھ کے ہنر سے کھاتے تھے یہ ساری باتیں ہمارے پیغمبر ﷺ نے فرمائی ہیں اور پیغمبروں کے بعض ایسے کاموں کا بیان قرآن شریف میں ہے اور بعض کام

ایسی کتابوں میں لکھے ہیں جن میں پیغمبروں کا حال ہے، ان سب میں سے تھوڑوں کا نام لکھا جاتا ہے۔

## بعض پیغمبروں اور بزرگوں کے ہاتھ کے ہنر کا بیان

حضرت آدمؑ نے کھیتی کی ہے اور آٹا پیسا ہے اور روٹی پکائی ہے۔ حضرت ادریسؑ نے لکھنے کا اور درزی کا کام کیا۔ حضرت نوحؑ نے لکڑی تراش کر کشتی بنائی ہے جو کہ بڑھئی کا کام ہے۔ حضرت ہودؑ تجارت کرتے تھے۔ حضرت صالحؑ بھی تجارت کرتے تھے۔ حضرت ذوالقرنین جو بہت بڑے بادشاہ تھے اور بعضوں نے ان کو پیغمبر بھی کہا ہے وہ زنبیل بنتے تھے جیسے یہاں ڈلیہ یا ٹوکری ہوتی ہے۔ حضرت ابراہیمؑ نے کھیتی کی ہے اور تعمیر کا کام کیا ہے۔ خانہ کعبہ بنایا تھا۔ حضرت لوطؑ کھیتی کرتے تھے۔ حضرت اسماعیلؑ تیر بنا کر نشانہ لگاتے تھے۔ حضرت اسحاقؑ حضرت یعقوبؑ اور ان کے سب فرزند بکریاں چراتے تھے اور ان کے بال بچوں کو فروخت کرتے تھے۔ حضرت یوسفؑ نے غلہ کی تجارت کی ہے۔ جب قحط پڑا تھا حضرت ایوبؑ کے یہاں اونٹ اور بکریوں کے بچے بڑھتے تھے اور کھیتی ہوتی تھی۔ حضرت شعیبؑ کے یہاں بکریاں چرائی جاتی تھیں۔ حضرت موسیٰؑ نے کئی سال بکریاں چرائی ہیں اور ان کے نکاح کا یہی مہر تھا۔ حضرت ہارونؑ نے تجارت کی ہے۔ حضرت الیسعؑ کھیتی کرتے تھے۔ حضرت داؤدؑ زرہ بناتے تھے جو کہ لوہار کا کام ہے۔ حضرت لقمانؑ بڑے حکمت والے عالم ہوئے ہیں اور بعضوں نے ان کو پیغمبر بھی کہا ہے، انہوں نے بکریاں چرائی ہیں۔ حضرت سلیمانؑ زنبیل بنتے تھے۔ حضرت زکریاؑ بڑھئی کا کام کرتے تھے۔ حضرت عیسیٰؑ نے ایک دوکاندار کے یہاں کپڑے رنگے تھے۔ ہمارے پیغمبر ﷺ کا بلکہ سب پیغمبروں کا بکریاں چرانا بھی بیان ہو چکا ہے۔ اگرچہ ان پیغمبروں کا گزران چیزوں پر نہ تھا، مگر یہ کام کئے تو ہیں ان سے عار تو نہیں کی۔ اور بڑے بڑے ولی اور بڑے بڑے عالم جن کی کتابوں کا مسئلہ سند ہے ان میں سے کسی نے کپڑا بنا ہے کسی نے چمڑے کا کام کیا ہے، کسی نے جوتی سینے کا کام کیا ہے، کسی نے مٹھائی بنائی ہے۔ پھر ایسا کون ہے جو ان سب سے زیادہ (توبہ توبہ) عزت دار ہے۔

## بعض آسان طریقے گزر کرنے کے

صابن بنانا، گوٹا بنتا، چکن کاڑھنا، جالی بنانا، کمربند بننا، سوت کے بوتام یعنی بٹن بنانا، جرابیں یعنی موزے سوتی یا اونی بنانا، گلوبند بنانا، ٹوپیاں یا صدری یا کرتیاں اور کرتے سی سی کر بیچنا، روشنائی بنانا، کپڑا رنگنا، زردوزی یعنی کارچوبی کا کام بنانا، سوزن کا کام بنانا، ٹوپی پر جیسے میرٹھ میں بکتی ہے، سینا اور اگر سینے کی مشین منگا لی جائے تو اور بھی جلدی کام ہو اور بہت فائدہ رہے، مرغی کے انڈے بیچنا، رحل، چوکی، صندوق وغیرہ رنگنا، لڑکیاں پڑھانا، کپاس لیکر چرخی سے بنولے نکال کر روئی اور بنولے الگ الگ بیچنا، چرخے سے سوت کا تنا یا اسکی نواڑ یا کپڑے بنوا کر بیچنا۔ دھان خرید کر اور کوٹ کر چاول نکال کر بیچنا، کتابوں کی جلد باندھنا، چٹنی اچار بنانا، چارپائی بننا اور اس میں پھول ڈالنا، بان یعنی رسی بٹنا، نواڑ بننا، چورن وغیرہ کی گولیاں یا نمک سلیمانی بنا کر

بیچنا، کھجور کی چٹائیں، پنکھے بنا کر بیچنا، شربت، انار، شربت عناب وغیرہ یا سرکہ بنا کر بیچنا گوٹے کی تجارت کرنا، برتنوں پر قلعی اور مسی جوش کرنا، کپڑے چھاپنا جیسے عمامہ، جانماز، رومال، چادر، فرد رضائی وغیرہ، فصل میں سرسوں وغیرہ لیکر بھر لینا اور فصل کے بعد جب مہنگی[1] ہو بیچ ڈالنا، سرمہ باریک پیس کر یا اس میں کوئی فائدہ من دوا ملا کر اسکی پڑیاں بنا کر بیچنا، پینے کا تمبا کو بنا کر بیچنا بسکٹ اور نان پاؤ بنا کر بیچنا، سوت کی ڈوریاں بٹنا، رانگے یا مونگے کا کشتہ بنا کر بیچنا اور ایسے ہی ہلکے اور چلتے کام ہیں جس کا موقع ہوا کر لیا۔ بعض عام تو ایسے ہیں کہ بے دیکھے سمجھ میں نہیں آسکتے ان کو تو کسی سے سیکھ لیں اور بعض کام ایسے ہیں کہ سمجھ دار آدمی کتاب میں پڑھ کر بنا سکتا ہے ایسے کاموں کی ترکیب لکھی جاتی ہے اور ان میں بہت سی باتیں گھر کے روزانہ برتاؤ میں بھی کام آتی ہیں اور نویں حصہ میں چورن اور سلیمانی نمک اور رانگنے اور مونگے کے کشتہ کی ترکیب لکھدی ہے۔

**صابن بنانے کی ترکیب:** سجی ایک من، چونا ایک من، تیل رینڈی کا یا گلو کا نو سیر، چربی سترہ سیر۔ اول سجی کو ایک صاف جگہ پر رکھیں مثلاً چبوترہ پختہ ہو یا زمین پختہ ہو۔ غرض اس سے یہ ہے کہ اس میں مٹی نہ مل جائے اور جو ڈھیلے سجی کے ہوان کو پتھر وغیرہ سے توڑ ڈالیں پھر اس کے اوپر چونے کو ڈالیں اگر ڈھیلے ہوں تو تھوڑا پانی اس پر چھڑکیں تا کہ وہ سب گل کر باریک قابل ملنے کے ہو جائیں اور دونوں کو خوب ملا دیں تا کہ چونا سجی بالکل مل جائے۔ پھر ایک حوض پختہ اس طرح کا تیار کیا جائے اور اس طرح سے اس کے اندر چار اینٹیں چاروں طرف کونوں پر رکھ دی جائیں اور ان اینٹوں پر ایک لوہے کی جالی مثل چھلنی کے ہو رکھدی جائے مگر چھید بڑے بڑے ہوں اور جالی کے اوپر ٹاٹ بچھایا جائے اور یہ ٹاٹ اتنا بڑا ہو کہ اس حوض کی دیواروں سے باہر بھی تھوڑا تھوڑا لٹکا رہے اور اس ٹاٹ اور جالی ملا ہوا ہے ڈال دیا جائے گا تو ٹاٹ اور جالی کے چھیدوں سے عرق نیچے ٹپکنے لگے گا اور جالی کے اونچے رہنے کیلئے اینٹیں غرض یہ ہے کہ جب اس کے اوپر وہ چونا اور سجی جو رکھی گئی ہے۔ اور اگر جالی میسر نہ ہو تو بانس کا ٹٹر بندھوا کر یا لکڑی بچھا کر اس کے اوپر ٹاٹ ڈال کر ٹپکا دیں اور اس نل کے منہ کے نیچے ایک گھڑا یا کوئی برتن رکھ دیں اور اس حوض میں اوپر تک پانی بھر دیں اور ہلائیں نہیں اس حوض کا عرق ٹپک ٹپک کر نل کے ذریعہ سے اس گھڑے میں آجائے گا۔ جب گھڑا بھر جائے ہٹا لیں اور دوسرا گھڑا رکھ دیں اور جتنا پانی کم ہوتا جائے اور پانی ڈالتے جائیں البتہ جب ختم کا وقت آئے یعنی قریب ختم کے تب ہلا دیں اور اول پانی کو علیحدہ کر لیں اور اول کی پہچان یہ ہے کہ جب تک سرخ رنگ کا پانی آئے اول ہے اور جب اس سے کم سرخی دار آئے تو وہ دوسرا ہے اور جب بہت کم رنگ معلوم ہو یعنی سپیدی مائل پانی آنے لگے تو وہ تیسرا ہے۔ اسی طرح تینوں درجوں کے پانی کو علیحدہ کیا جائے لیکن اسکی چنداں ضرورت بھی نہیں ہے اگر نہ بھی علیحدہ علیحدہ کیا جائے تو کوئی مضائقہ نہیں صرف ایک چھوٹا گھڑا اخیر پانی یعنی تیسرے درجہ کا علیحدہ کر لینا کافی ہے اور اگر تھوڑا صابن بنانا ہو تو حوض کی ضرورت نہیں بلکہ جس طرح

---

[1] جبکہ گرانی کی دعا نہ کرے اور دل میں نہ چاہے کہ یہ چیز گراں ہو جائے تا کہ مجھے نفع ہو بلکہ خود گراں ہو جائے اس وقت فروخت کردے جتنا نفع قسمت میں ہوگا خود ہی ہو جائے گا۔ پھر بدنیتی سے کیا فائدہ بلکہ بے برکتی اور محرومی کا خطرہ ہے۔

عورتیں چارپائی وغیرہ میں کپڑا باندھ کر کسم کی رینی ٹپکاتی ہیں اسی طرح ٹپکالیں۔ جب سب ٹپک چکے تو اول کڑھاؤ میں ایک لوٹا پانی سادہ استعمال چھوڑ دیا جائے بعدازاں چربی اور تیل چھوڑ دیں جب جوش کرآئے تو وہی اخیر کا عرق جو اتنا ہو کہ ایک چھوٹے سے گھڑے میں آجائے اور اس کو علیحدہ کرلیا ہے لیکر اس میں تھوڑا تھوڑا چھوڑ دیں۔ یعنی تھوڑا سا پانی پہلے چھوڑا۔ جب گاڑھا ہونے لگے تب پھر تھوڑا سا اور ڈال دیا۔ اس طرح جب سب گھڑے کا پانی ختم ہو جائے تو پھر اور دوسرے گھڑوں کا پانی جو علیحدہ رکھا ہوا ہے تھوڑا تھوڑا بدستور ڈالیں اور پکاویں اور تھوڑنے کا مطلب ایک بدھنا پانی ہے اسی طرح کل پانی ڈال دیں۔ اس کے بعد خوب پکاویں۔ جب قوام پر آجائے یعنی خوب سخت گاڑھا ہو جائے تو اس وقت تھوڑا سا کفگیر سے نکال کر ٹھنڈا کر کے ہاتھ سے گولی بناویں اور دیکھیں ہاتھ میں تو نہیں لگتا اور ہاتھ میں چپکتا ہو تو اور پکاویں، پھر دیکھیں ہاتھ میں تو نہیں چپکتا۔ جب نہ چپکے اور گولی بناتے بناتے فوراً سخت ہو جائے۔ جیسا کہ صابن تیار ہوتا ہے تو بس تیار ہو گیا۔ اس قوام کے تیار ہو جانے پر آگ کا تاؤ کم کر دیں۔ بلکہ سب لکڑیاں اور آگ اس کے نیچے سے نکال لیں اور کچھ وقفہ کے بعد اس کو ایک حوض میں جمادیں اور حوض کی ترکیب یہ ہے کہ یا تو اینٹوں کو کھڑا کر کے حوض کی طرح بنالیں یا چار تختوں کو کھڑا کر دیں اسی طرح اور اس کے باہر چاروں طرف اینٹ وغیرہ کی آڑ لگا دیں تا کہ تختے نہ گریں اور حوض کے اندر ایک کپڑا موٹا پرانا ردی لیکن اس میں سوراخ نہ ہو یا گدڑی وغیرہ ہو بچھادیں یہاں تک کہ چاروں طرف جو تختے کی دیوار ہے ان پر بھی بچھا دیا جائے بعد اس کے اس کڑھاؤ سے تھوڑا سا ڈلوں سے نکال کر حوض میں ڈال دیں اور کفگیر سے چلاتے جائیں تا کہ جلد خشک ہو جائے تو اور ڈالیں غرض کہ سب کڑھاؤ سے نکال کر حوض میں اسی طرح ڈال کر جماویں اور بعد ٹھنڈا ہونے کے تختے علیحدہ کر کے صابن کو با احتیاط رکھا جائے خواہ تار سے کاٹ کر چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر لئے جائیں اور جس چولہے پر کڑھاؤ رکھا جائے گا اس کا نقشہ یہ ہے۔ یہ بھٹی ہے یعنی گول چولہا کڑھاؤ کے موافق۔ اس چولہے پر کڑھاؤ کو اس طرح رکھا جائے گا کہ آنچ برابر سب طرف پہنچے۔

**نام اور شکل برتنوں کی جن کی حاجت ہوگی** (۱) ایک کفگیر لوہے کا یا لکڑی کا لمبی ڈنڈی کا جیسا پلاؤ پکانے کا ہوتا ہے اس سے چلایا جاویگا ایک برتن جیسا تامبلوٹ مسجدوں میں پانی نکالنے کا ہوتا ہے ڈنڈی دار جس میں تین سیر پانی آسکے ایسا بنوانا چاہئے کہ ٹین کا اس سے عرق یعنی وہی پانی ڈالا جائے گا۔ (۳) ایک برتن صابن کو کڑھاؤ سے نکالنے کا جیسا ڈبو پلاؤ یا سالن نکالنے کا ہوتا ہے جس سے صابن کو کڑھاؤ سے نکال کر حوض میں ڈالا جائے گا۔

**دوسری ترکیب صابن بنانے کی:** اب سے کچھ عرصہ پہلے ہندوستان میں عام طور پر سجی چونا اور تیل سے صابن بناتے تھے جس کو دیسی صابن کہا جاتا تھا، اس کا طریقہ دشوار اور مال بھی کچھ اچھا نہ ہوتا تھا اس زمانہ میں جہاں ہر قسم کی دستکاریوں میں ترقی ہوئی ہے صابن کی صنعت میں بھی بہت کچھ ترقی ہوئی ہے اس

زمانہ میں صابن سازی کے طریقے نہایت آسان اور کارآمد ایجاد ہو گئے۔ جن میں سے کپڑے دھونے کا صابن بنانے کا طریقہ جس کی ہر گھر میں ضرورت ہوتی ہے لکھا جاتا ہے۔ انگریزی صابن دو طریقوں سے بنایا جاتا ہے ایک کچا (کولڈ پراسس) دوسرا پکا (ہاٹ پراسس) کہلاتا ہے۔ پکا صابن اگرچہ قدرے دشوار ہے لیکن بمقابلہ کچے صابن کے کم قیمت بہت کم گھسنے والا اور کپڑے کو زیادہ صاف کرنے والا ہوتا ہے یہ ممکن ہے کہ اول ہی اول دو چار مرتبہ بنانے سے خراب ہو جائے اور ٹھیک نہ بنے لیکن جب اس کا بنانا آ جائیگا تو بہت منافع کا کام ہے اور اس صابن کے بڑے جزو صرف دو ہیں ایک کاسٹک دوسرا تیل یا چربی۔ کاسٹک ایک قسم کی تیزاب کا نام ہے جو شہروں میں عام طور سے مل سکتا ہے اور وہ دو قسم کا ہوتا ہے۔ ایک چورا مثل شکر سرخ کے مگر رنگ اس کا بالکل سفید چونے کے ہوتا ہے جس کو انگریزی میں پوڈر کہتے ہیں اور نام اس کا ۹۸X۹۹ کاسٹک ہے جس کی قیمت آج کل سوا روپیہ سیر یا کم وبیش ہے دوسرا بڑے بڑے ڈبوں کی صورت میں ہوتا ہے، رنگ اس کا بھی نہایت سفید اور نام اس کا ۷۰x۷۲x۶۰x۶۲ کاسٹک ہے۔ قیمت اس کی پندرہ آنے سیر یا کم وبیش ہوتی ہے۔
صابن بنانے سے پہلے کاسٹک میں پانی ڈال کر گلا لیتے ہیں جب یہ پانی میں حل ہو جاتا ہے تو اس کو لائی کہتے ہیں ۹۸X۹۹ کے ایک سیر کاسٹک میں اگر اڑھائی سیر پانی ڈالا جائے اور ۷۰X۲ کے کاسٹک میں دو سیر پانی ڈالا جائے تو ۳۵ ڈگری (درجہ) کی لائی تیار ہو جاتی ہے لیکن کاسٹک کے گھٹیا بڑھیا ہونے کی وجہ سے بعض وقت ڈگری میں فرق ہو جاتا ہے یعنی کبھی تو بجائے ۳۵ ڈگری کے ۳۴ یا ۳۳ ڈگری کی لائی ہو جاتی ہے اور کبھی ۳۶ یا ۳۷ ڈگری کی جو پکے صابن میں تو چنداں مضر نہیں ہوتی۔ البتہ کچے صابن میں کچھ نقص پیدا کر دیتی ہے۔
صابن کے کارخانوں میں لائی کی ڈگری دیکھنے کیلئے ایک آلہ ہوتا ہے جس کو ہیڈرومیٹر کہتے ہیں جس کی قیمت تخمیناً تین چار روپے ہوتی ہے اس سے صحیح ڈگری معلوم ہو سکتی ہے۔

**نسخہ صابن نمبر ۱:** چربی ۵ سیر،[1] کاسٹک کی لائی،[2] ۳۵ ڈگری ڈھائی سیر، سوڈا ایش ڈھائی سیر[3] پانی ڈھائی سیر۔

**نسخہ صابن نمبر ۲:** چربی ۵ سیر، بہروزہ،[4] ڈھائی سیر، کاسٹک کی لائی ۳۵ ڈگری ساڑھے تین سیر، سوڈا ایش ساڑھے تین سیر، پانی ۴ سیر۔

**صابن پکانے کی ترکیب:** اول چربی کو گلا کر کپڑے میں چھان لیا جائے اور اگر بہروزہ بھی ڈالنا منظور ہو تو اس کو بھی چربی کے ساتھ گلا کر چھان لیا جائے پھر پانی کو کڑھائی میں ڈال کر اس میں سوڈا ایش ڈال دیا جائے، آگ

---

[1] چربی دونوں قسموں میں عمدہ لینے کی ضرورت ہے۔

[2] کاسٹک کی لائی کی صابن بنانے سے پہلے حسب ترکیب مندرجہ بالا تیار کر کے رکھنی چاہئے۔

[3] سوڈا ایش ایک قسم کا کھار ہے مثل میدہ کے سفید ہوتا ہے۔ کپڑے کا میل کاٹنے کیلئے خاص چیز ہے۔

[4] بہروزہ ڈالنے سے صابن میں پختگی اور عمدگی آ جاتی ہے اور صابن کا رنگ کسی قدر زردی مائل ہو جاتا اگر سفید صابن بنانا ہو تو بہروزہ نہ ڈالا جائے۔

جلائی جائے، جب پانی میں اچھی طرح ابال آنے لگےاور سوڈا ایش حل ہو جائے اس میں چھنی ہوئی چربی اور کاسٹک کی لائی ڈال دی جائے۔اور کبھی کبھی کسی کوچے یا کفگیر یا کسی اور چیز سے چلانے لگےاور خوب پکنے دیں (ہلکی آنچ پر عمدہ پکائی ہوتی ہے) اب پکتے پکتے اگر وہ کچھ پھٹا پھٹا مثل کھیس [1] یا چھیڑہ کے ہو جائے جسکی شناخت یہ ہے کہ ابلنے کے وقت نیچے سے اوپر کو پانی آئے گا یعنی صابن علیحدہ ہوگا اور پانی علیحدہ ہوگا تو اس کے پکنے دیں۔اور اگر مثل حلوے کے گاڑھا ہو جائے اسکی شناخت یہ ہے کہ نیچے سے دھواں دیتا ہے بلبلہ اوپر کو آئے گا جس کے معنی ہیں کہ صابن ابھی خام ہے اور جل رہا ہے ایسی حالت میں کاسٹک کی تھوڑی فائی تخمیناً آدھ پاؤ اور ڈال دی جائے اور ابال آنے پر اگر وہ کھیل کی طرح پھٹ جائے تو بس ٹھیک ہے پکنے دیں ورنہ اور تھوڑا سا کاسٹک ڈالیں کیونکہ جو صابن پھاڑ کر پکایا جاتا ہے اس کی پکائی عمدہ ہوتی ہے اس طرح ہلکی آنچ پر صابن دو تین گھنٹے تک پک چکے گا تو وہ خود چپٹ جائے گا یعنی صابن اور پانی مل کر مثل شہد کے کسی قدر گاڑھا ہو جائیگا۔اور اگر خود نہ ہو تو اس میں تخمیناً پاؤ بھر چربی اور ڈال دی جائے اور دس پندرہ منٹ تک اور پکنے دیں غرض اس طرح اس کو چپٹا لیا جائے۔بس صابن تیار ہو گیا اب اس کو کسی برتن میں یا ٹوکرے میں کپڑا ڈال کر جما لیا جائے اور جمنے کے بعد کام میں لایا جائے۔

## کپڑا چھاپنے کی ترکیب

**زرد رنگ:** ایک سیر پانی میں پاؤ بھر کھانے کا ناگوری گوند بھگو کر جب لعاب تیار ہو جائے چھ ماشہ گیہوں کا آٹا اور چھ ماشہ گھی آپس میں خوب ملا کر اور اس میں پاؤ بھر کسیس اور تین ماشہ گولی سرخ ٹول جو بازار میں بکتی ہے خوب ملا کر اس لعاب میں خوب حل کر کے کپڑے میں چھان لیں خوب سخت ہو جانا چاہئے تب اس سے کپڑے کو چھاپیں خواہ یہ رنگ کسی کپڑے پر لپیٹ کر اپنے پاس رکھ لیں اور سانچہ اس پر لگا لگا کر کپڑا چھاپیں۔ سانچے پر لکڑی کے پھول یا بیل بنے ہوئے بازار میں بکتے ہیں یا بڑھئی سے بنوا لے۔

**سیاہ رنگ:** ایک چھٹانک ولائتی رنگ جس کو پیڑی کہتے ہیں اور بازار میں بکتا ہے اور پاؤ سیر ناگوری گوند ایک سیر پانی میں ملا کر لعاب تیار کر لیں اور ایک چھٹانک پٹاس اور چھ ماشہ توتیا جس کو نیلا تھوتھیا کہتے ہیں اور چھ ماشہ گیہوں کا آٹا اور چھ ماشہ گھی اس میں ملا کر خوب حل کر لیں اور گاڑھے گاڑھے رنگ سے کپڑا چھاپیں۔

**لکھنے کی سیاہ دیسی روشنائی بنانے کی ترکیب:** ببول کا گوند ایک سیر، کاجل پاؤ بھر، پھٹکری چھ ماشہ، کتھہ چھ ماشہ، ببول کی چھال ایک چھٹانک آم کی چھال ایک چھٹانک، مہندی کی لکڑی ایک چھٹانک، توتیا ایک چھٹانک اول ڈیڑھ سیر پانی میں گوند بھگو دیا جائے جب خوب بھیگ جائے تو کاجل ملا کر ایک دن حل کر کے اور لکڑی اور چھالوں کو الگ سیر بھر پانی میں اتنا جوش دیں کہ پانی پاؤ بھر رہ جائے اور وہ پانی اس گھوٹے

---

[1] کھیس یا چھیڑہ جب گائے بھینس بچہ دیتی ہے تو دوسرے یا تیسرے وقت کے دودھ کی جو حالت ہوتی ہے یعنی دودھ کی گانٹھیں سی الگ اور پانی علیحدہ ہو جاتا ہے۔

ہوئے کا جل اور گوند میں ملا دیں اور پھٹکری اور توتیا اور کتھا ان تینوں کو چھٹانک بھر پانی میں الگ خوب حل کر کے اسی کا جل اور گوند میں ملا دے اور ایک دن لوہے کی کڑھائی میں خوب گھونٹ کر سینی یا کشتی وغیرہ میں سب سے بہتر یہ کہ چھاج میں پتلی پتلی پھیلا کر سکھا لے روشنائی تیار ہو جائے گی اور گوند ببول اگر بازار میں مہنگا ہو تو ببول کے درختوں سے جمع کر لیا جائے اکثر جنگل میں رہنے والے دو چار پیسے دینے سے بہت سا لا دیتے ہیں۔

**انگریزی روشنائی بنانے کی ترکیب:** آسمانی رنگ اول درجہ کا ایک تولہ بیجنی رنگ ایک تولہ، سوڈا دس ماشہ، سوڈے کو دس تولہ پانی میں ملا کر گرم کر لیں اور اس پانی میں یہ دونوں رنگ ملا دیں اور اس طرح چلا دیں کہ سب چیزیں مل جائیں۔ انگریزی روشنائی تیار ہو جائے گی۔

**فاؤنٹین پین کی روشنائی بنانے کی ترکیب:** فاؤنٹین پین میں استعمال کرنے کیلئے یہ روشنائی سوان انک کو بھی مات کرتی ہے۔ بنانے کی ترکیب یہ ہے کہ سادہ پانی کو بھبکے سے عرق کی طرح کشید کریں۔ یہ پانی کا عرق انگریزی میں ڈسٹل واٹر کہلاتا ہے۔ یہ بازار سے بھی ملتا ہے مگر وہ گراں پڑتا ہے۔ ایک سیر ڈسٹل واٹر میں دو تولہ آسمانی جرمنی رنگ ملا کر خوب حل کریں پھر اس میں دانہ دار شکر ایک تولہ پھٹکری سفید دو تولہ دونوں کو خوب باریک پیس کر ملا لیں اور کاربالک ایسڈ دس قطرے ملا دیں اور کسی چیز سے خوب حل کریں کہ سب چیزیں خوب حل ہو جائیں اب اس کو کم از کم چوبیس گھنٹہ رکھا رہنے دیں تاکہ جو کچھ ذرات تہہ نشین ہونا ہیں ہو جائیں اس کے بعد اس کو فلالین کے کپڑے میں یا نائلون کے کپڑے کی چار تہہ کر کے اس میں چھان لیں۔ مقصد یہ ہے کہ رنگ وغیرہ کے باریک ذرات بھی چھن جائیں یہ مقصد اگر کسی اور چیز میں چھاننے سے حاصل ہو جائے تو اس میں چھان لیا جائے۔ فلالین یا نائلون کی کوئی خصوصیت نہیں ہے۔ اب یہ عمدہ روشنائی تیار ہو گئی اس کو شیشیوں میں یا بوتلوں میں بھر کر خوبصورت لیبل لگا کر فروخت کریں جتنا اس کو شہرت دی جائے گی اور فروخت بڑھائی جائے گی اتنا ہی نفع ہو گا۔ (نوٹ) بجائے ڈسٹل واٹر کے اگر سادے پانی سے بھی بنا لی جائے تو روشنائی بن جاویگی مگر کچھ دن کے بعد جالا پڑ جانے کا خطرہ ہے۔

**لکڑی رنگنے کی ترکیب:** جس طرح کا رنگ چڑھانا ہو اسی رنگ کی پڑیا بازار سے خرید کر تارپین کے تیل میں ایسے انداز سے ملا دیں کہ گاڑھا ہو جائے پھر گلہری[1] کی دم یا پرندے کا پر یا کسی لکڑی پر چیتھڑا باندھ کر اس سے جس طرح کے چاہے پھول بوٹے بنا دے یا بالکل سادہ رنگ لے اور اگر خشک ہونے کے بعد اس پر وارنش کا تیل مل کر سکھا لے تو اور پختہ اور چمکدار ہو جائیگا۔

**برتن پر قلعی کرنے کی ترکیب:** پاؤ سیر نوشادر کو پیس کر تین چھٹانک پانی میں ڈال کر دیگچی یا ہانڈی میں اس قدر آنچ میں پکا لیا جائے کہ وہ پانی جل کر خشک ہو جائے جب سخت ہو جائے اس وقت اتار کر پیس لیا جائے جن پر

---

[1] اس کام کیلئے دم قصداً قطع نہ کرے یہ جانور کو بلا ضرورت ایذا دیتا ہے بلکہ پڑی ہوئی مل جائے تو اس کو کام میں لے آؤ۔

برتن پر قلعی کرنا منظور ہو اول خوب مانجھ کر صاف کیا جائے اور آگ دہکا کر گرم کر کے اس پر آر مل روئی کے پہل سے نوشادر پھیر دیا جائے پھر تھوڑا سا رنگ جو قلعی رانگ کہلاتا ہے کسی جگہ لگا دیا جائے اور روئی کو تمام برتن پر اس طرح پھیرا جائے کہ وہ رنگ تمام پر پھیل جائے قلعی ہو جاویگی اور برتن کو سنسی سے پکڑے رہیں۔

**مِسّی جوش کرنے کی یعنی پکا ٹانکا لگانے کی ترکیب:** کانسی کو کوٹ کر ریزہ ریزہ کر لے اور اس کے برابر سہاگہ لیکر دونوں کو خوب باریک پیسے اور جس برتن میں ٹانکا لگانا ہو اس میں اگر کسی جگہ پہلا ٹانکا بھی لگا ہو جیسے لوٹے کی ٹونٹی میں ٹانکا لگا ہوتا ہے اس میں مٹی لپیٹ کر چھپا دیتے ہیں تا کہ آگ سے وہ ٹانکا نہ کھل جائے پھر جس جگہ ٹانکا لگانا ہو اس کے اندر کی طرف اسی جگہ وہ سہاگہ اور کانسی رکھ دیا جائے اور برتن کو کسی چیز سے پکڑ کر آگ پر ذرا او نچا رکھیں جب تاؤ خوب آ جائے علیحدہ کر لیں آگ کی گرمی سے وہ کانسی اور سہاگہ پگھل کر اس کے شگاف میں بھر کر ٹانکا لگ جائے گا۔ اور کچا ٹانکا رانگ کا اس طرح لگتا ہے کہ رانگ کو پگھلا کر اس جگہ باہر کی طرف پھیلا دیا جائے۔ ٹھنڈا ہو کر ٹانکا لگ جاویگا اور جہاں ٹانکا لگانا ہو اس جگہ کو اول برابر کر لیتے ہیں اور اگر کچھ اونچا نیچا ہو تو اس کو ریتی سے برابر کر لیتے ہیں۔

**پینے کے تمباکو بنانے کی ترکیب[1]:** تمباکو جس قسم کی طبیعت کو موافق ہو لیکر اس کو خوب کوٹ لے پھر اس میں شیرہ یا پتلا بہتا ہوا گڑ گرمیوں میں تو برابر سے کچھ زیادہ اور برسات میں برابر سے کچھ کم اور جاڑوں میں برابر اس میں ملا کر پھر کوٹ لیا جائے لیکن تمباکو کوٹنے میں بڑی تکلیف ہوتی ہے اس لئے بہتر یہ ہے کہ کسی دیانت اور معتبر دوکاندار یا مزدور کو مزدوری دیکر اس سے بنوالیا جائے۔

**خوشبودار پینے کے تمباکو کی ترکیب:** سادہ تمباکو میں یہ خوشبوئیں برابر برابر لیکر سیر پیچھے آدھی چھٹانک ملاویں اور تین چار ماشہ حنا کا عطر ملاویں وہ خوشبوئیں یہ ہیں۔ لونگ، بالچھڑ، صندل کا برادہ، بڑی الائچی، سگند بالا کچ باؤ بیر۔

**ترکیب روٹی سوجی جو زود ہضم اور دیرپا ہوتی ہے:** حسب معمول اول سوجی کو پانی میں گوندلیں مگر بہت زیادہ نرم نہ گوندھیں پھر اس کے پیڑے بنا کر ایک دیگچی کے اندر بقدر ضرورت پانی ڈال کر ان پیڑوں کو اس پانی میں جوش دے لیں جب پیڑے آدھے پکے ہو جائیں تو پیڑوں کو پانی سے علیحدہ نکال لیں اور پانی پھینک دیں۔ بعدہ، ان پیڑوں کو خوب اچھی طرح توڑ کر ان کے اندر گھی ملائیں کہ جس سے کسی قدر پتلے ہو جائیں پھر ان کی روٹیاں بنا کر توے یا کڑھائی میں بغیر پانی اور گھی کے مندی آنچ سے سینک لیں۔ یہ روٹیاں ثقیل نہ ہونگی اور بہت دیرپا ہونگی۔

**ترکیب گوشت پکانے کی نمبر ا جو چھ ماہ تک خراب نہیں ہوتا:** (نوٹ) اس ترکیب سے پکا ہوا گوشت تین ماہ تک یقیناً اور چھ ماہ اور زائد از چھ ماہ تک غالباً رہ سکتا ہے۔ **ترکیب نمبر ا:** ۔ مصالحہ

[1] حقہ پینے کا بھی وہی حکم ہے جو تمباکو کھانے کا ہے۔

پیس کر دھوپ میں سکھالیا جائے۔ پھر اگر پاؤ بھر گوشت ہو تو چھٹانک بھر گھی لیکر اول اس گھی میں پیاز بھون کر بقدر ضرورت نمک اور کچری ڈال دیں بعدہ، بلا پانی کے اس گھی میں گوشت ڈال کر دیگچی کا منہ ڈھک کر اس کو ہلکی آنچ کے اوپر رکھ دینا چاہئے، یہاں تک کہ گوشت کی بوٹیوں کا پانی (یعنی جو پانی قدرتی طور پر گوشت کے اندر ہوتا ہے) بالکل خشک ہو جائے جس کی علامت یہ ہے کہ بوٹیوں کے اندر سے جھاگ اٹھنے اور آبلے پڑنے موقوف ہو جائیں جب پانی بالکل خشک ہو چکے اور بوٹیاں بقدر ضرورت گل جائیں تو دیگچی میں سے گوشت نکال لینا چاہئے، پھر چھٹانک بھر گھی اور لیکر اس سابق گھی میں جو دیگچی کے اندر بقیہ موجود ہوگا ملا کر وہ سکھایا ہوا مصالحہ اس میں بھون لینا چاہئے جب مصالحہ ادھ بھنا ہو جائے تو اسی کل گھی کے اندر گوشت ڈال کر حسب معمول پکا لینا چاہئے مگر اول سے آخر تک کسی وقت بھی پانی بالکل نہ ڈالنا چاہئے پک جانے کے بعد اس میں گرم مصالحہ بھی ڈال دیں اور فوراً اس گرم گرم گوشت کے برتن کو روئی کے اندر لپیٹ کر رکھ دیں اور ٹھنڈا ہونے سے قبل اور گرمیوں میں روزمرہ اور جاڑوں میں دوسرے تیسرے روز روئی میں سے اس برتن کو نکال کر گوشت کو خوب گرم کر لیا کریں کہ پکنے کے قریب ہو جایا کرے اور گرم کرنے کے بعد ٹھنڈا نہ ہونے دیں بلکہ گرمی کی حالت میں ہی اس کو روئی کے اندر لپیٹ کر رکھ دیا کریں تو کل پاؤ بھر گوشت میں کل آدھ پاؤ گھی خرچ ہوا تو بس گوشت سے آدھا گھی خرچ ہوتا ہے بعد پک چکنے اور تیار ہونے کے گوشت کے اندر اگر گھی زیادہ معلوم ہو تو اس زیادہ گھی کو دوسرے برتن میں نکال کر دوبارہ کام میں لا سکتے ہیں۔

## ترکیب گوشت پکانے کی نمبر۲ جو ڈیڑھ ماہ تک خراب نہیں ہوتا

**نوٹ نمبر۱:۔** اس ترکیب سے پکا ہوئے گوشت کو ڈیڑھ ماہ تک رکھ کر تجربہ کر لیا گیا ہے شروع گرمیوں میں خراب نہیں ہوتا مگر امید ہے کہ اس سے زائد عرصہ میں بھی خراب نہ ہوگا جبکہ روزمرہ گرم کر لیا جایا کرے۔

**نوٹ نمبر۲:۔** اس ترکیب نمبر۲ کی ان صاحبوں کو ضرورت ہے جو گوشت کی بوٹیوں کا خوب اچھی طرح گل جانا ضروری سمجھتے ہوں۔

**ترکیب نمبر۲:۔** اول مثل ترکیب نمبر۱ اول مصالحہ پیس کر سکھالینا چاہئے، پھر مثل ترکیب نمبر۱ پاؤ بھر گوشت کیلئے چھٹانک بھر گھی لیکر اور پیاز کو اس میں بھون کر نمک اور کچری ڈالیں، بعدہ بلا پانی کے مثل ترکیب نمبر۱ اس گھی میں گوشت ڈال کر دیگچی کا منہ ڈھک کر ہلکی آنچ پر اتنا پکائیں کہ گوشت کی بوٹیوں کا قدرتی پانی بالکل خشک ہو جائے جس کی علامت ترکیب نمبر۱ میں معروض ہوئی ہے۔ اب اس کے بعد خاطر خواہ گلانے کی ترکیب یہ ہے بعد ازاں اس ہی گوشت میں بقدر ضرورت پانی ڈال کر (مثلاً اتنا کہ گوشت کی بوٹیاں ڈوب جائیں) پھر پکانا چاہئے۔ یہاں تک کہ بوٹیاں خوب گل جائیں جب بوٹیاں خوب گل جائیں اور یہ ڈالا ہوا پانی قطعاً حل ہو جائے اور بوٹیوں میں سے جھاگ اٹھنے اور آبلے پڑنے موقوف ہو جائیں اور بوٹیاں بہ نسبت پہلے کے چھوٹی ہو جائیں (کیونکہ پانی سے بوٹیاں کسی قدر بڑھ جاتی ہیں) تو دیگچی میں سے گوشت نکال کر مثل ترکیب نمبر۱ کے

اگر پاؤ بھر گوشت پکا رہے ہوں تو چھٹانک بھر گھی اور لیکر اسی سابق گھی میں جو دیگچی کے اندر بقیہ موجود ہوگا ملا کر وہ سکھایا ہوا مصالحہ اس میں بھون لینا چاہیئے جب مصالحہ ادھ بھنا ہو جائے تو اسی کل گھی کے اندر گوشت ڈال کر بلا پانی ڈالے ہوئے پھر پکانا چاہیئے۔ جب بقدر ضرورت پک چکے بعد تیاری گرم مصالحہ ڈال کر فوراً گرم گرم ہی اس گوشت کو کسی ڈھکنے دار برتن میں بند کر کے روئی کے اندر لپیٹ کر رکھ دینا چاہیئے اور گرمیوں میں روزمرہ اور جاڑوں میں دوسرے دن گرم کر کے اس کو پھر اسی طرح روئی کے اندر رکھ دینا چاہیئے۔

**نان پاؤ اور بسکٹ وغیرہ بنانے کی ترکیب:** سوجی یا میدے میں خمیر ملا کر خوب گوندھا جائے پھر کسی تختے پر کوٹا جائے پھر سانچہ میں رکھ کر تنور خوب گرم کر کے پھر اس کے اندر سے سب آگ اور راکھ نکال کر ان سانچوں کو اس کے اندر رکھ کر تنور کا منہ بند کر دیا جائے جب وہ پک جائے نکال لیا جائے۔ آگے تفصیل سمجھو۔

**ترکیب نان پاؤ کے خمیر کی:** لونگ، الائچی خورد، جائفل، جاوتری، اندر جو، سمندر پھین، سمندر سوکھ، تال مکھانہ، پھول مکھانہ، کنول گٹہ، مونگے کی جڑ، پھول گلاب، ناگیسر، دارچینی، بیج کنگھی۔ مائیں چھوٹی بڑی، چھوٹا بڑا گوکھرو، چوب چینی، کباب چینی سب چیزیں تین تین ماشہ زعفران چھ ماشہ۔ ان سب کو کوٹ چھان کر ایک شیشی میں کہ جس کی ڈاٹ بہت سخت ہو بھر کر با احتیاط رکھیں اور ڈیڑھ ماشہ تک بھی ہر ہر دوا کا وزن ہوسکتا ہے اس سے کم میں مصالحہ ٹھیک نہ ہوگا جب ضرورت ہو شیشی میں سے سفوف ڈیڑھ ماشہ لیکر سوا تولہ دہی میں ملا کر دو انگلیوں سے ایک منٹ تک پھینٹیں بعد اس کے گیہوں کا میدہ ایسے انداز سے اس میں ملائیں کہ بہت سخت نہ ہو جائے کان کی لو کے برابر اس میں نرمی رہے یہی پہچان ہے پھر اس کو ہتھیلیوں سے گولا بنا کر ایک کپڑے میں رکھ کر ایسی طرح گرہ دیں کہ وہ گولا ڈھیلا رہے پھر اس کو کسی کھونٹی پر ٹانگ دیں، اسی طرح تین روز تک لٹکا رہے چوتھے روز اس کو اتار کر دیکھیں کہ اس کے اندر خمیر خوب پھولا ہوگا اس گولے کے اوپر جو پپڑی پڑ گئی ہو اس کو اتار دیں اور اس کے اندر کا لیس دار خمیر نکال لیں پھر ایک چھٹانک دہی میں میدہ ملا دیں اس قدر کہ سابق کے موافق ہو جائے یعنی کان کی لو کی طرح ملائم رہے اور وہی خمیر جو گولے میں سے نکالا ہے اس میں ملا کر ہاتھ سے اس طرح ملا دیں جیسے پینے کے تمباکو کو مسلتے ہیں پھر اس کا بھی گولا بنا کر اسی کپڑے میں باندھ کر چھ گھنٹہ تک لٹکائیں۔ بعد چھ گھنٹے کے پپڑی اتار کر خمیر نکال لیں اور پھر اسی طرح اب آدھ پاؤ دہی میں میدہ ملا کر اس خمیر کو ملا دیں اور کپڑے میں رکھ کر لٹکا دیں۔ چھ گھنٹے تک اسی طرح لٹکا رہے بعد چھ گھنٹے کے اتار لیا جائے اور اسی ترکیب سے خمیر نکال کر پھر آدھ پاؤ دہی ہی میں میدہ اسی طرح ملا کر لٹکا دیں بعد چھ گھنٹہ کے اتار کر اسی طرح خمیر نکال لیں یہ چوتھا مرتبہ ہے اس مرتبہ گولے پر جو پپڑی پڑتی ہے اس کو اگر نہ چھڑا دیں تو کوئی حرج نہیں ہے پھر آدھ پاؤ دہی میں اسی طرح میدہ ملا کر اس خمیر کو بھی ملا دیں اور ہاتھ سے خوب ملیں جب مل جائے تو با احتیاط کسی پٹاری وغیرہ میں رکھیں بعد چار گھنٹے کے پٹاری سے نکال کر اگر خمیر کا رکھنا منظور ہو تو اس کے اندر سے آدھی چھٹانک خمیر علیحدہ نکال لیں اور اسی طرح آدھی چھٹانک دہی میں میدہ ملا کر اس آدھی چھٹانک

خمیر کو ملا دیں اور اسی طرح لٹکا دیں بعد چھ گھنٹہ کے نکال کر اوپر کی ترکیب کے موافق اور میدہ ملا دیں اسی طرح برابر کرتے رہیں۔ یہ خمیر تو بڑھتا رہے گا اور یہ آدھی چھٹانک خمیر نکال کر جو خمیر بچا اس کی ڈبل روٹی یعنی نان پاؤ پکا دیں پھر دوسرے دن جب خمیر کی ضرورت ہو تو یہ جو لٹکا ہوا خمیر رکھا ہے اس میں سے آدھی چھٹانک علیحدہ کر لیں اور باقی کا نان پاؤ پکا دیں اور خمیر کو اسی طرح بڑھاتے رہیں۔

**ترکیب نان پاؤ پکانے کی:** جس خمیر کی روٹی پکانے کو اوپر لکھا ہے اس کو آدھ سیر میدہ میں پانی سے گوندھیں جب گندھ جائے تب اس کے اوپر کپڑا ڈھانک دیں یہ دو گھنٹہ تک رکھا رہے اگر چار سیر یا پانچ سیر کے نان پاؤ پکانا ہیں تو اتنا ہی میدہ اب اس خمیر میں ملا کر گوندھیں اور تھوڑا نمک اور شکر سفید بھی ملا دیں تو بہتر ہے اور ڈیڑھ یا دو گھنٹے تک پھر رکھا رہنے دیں اور یہ جو خمیر ابھی گوندھا گیا ہے چپاتی پکانے کے آٹے کی طرح ڈھیلا ہو لیکن سیکھنے کے شروع میں زیادہ ڈھیلے آٹے کے پکانے میں ذرا دقت ہے اس لئے کم ڈھیلا رکھیں جب ہاتھ جم جائے زیادہ ڈھیلا کریں پھر دو گھنٹے کے بعد اس گوندھے ہوئے کو ہاتھ سے تھوڑا تھوڑا اٹھا کر باقی پر زور سے دے ماریں اور ہتھیلی سے ملیں پھر الٹا دیں اور دے ماریں جب خوب تار بندھ جائے تو کسی میز پر یا تخت پر یا کٹھرے میں رکھ دیں بیس منٹ کے بعد جتنی بڑی روٹی بنانا منظور ہے اتنا ہی بڑا پیڑا تول کر اور خشک میدہ یا تیل سے یا ہاتھ سے بنا بنا کر رکھیں تا کہ ہاتھ میں نہ چمٹے اور چاہے سانچہ میں رکھے یا فقط ٹین کے چورس سینی یا چوکھونٹے ٹکڑوں پر رکھے، جب پیڑا آدھا پھول جائے تب تنور کو جلائے اور یہ تنور ایسا ہونا چاہئے جس کی چھت میں یا پشت پر ایک روشندان ہو۔ جب پورے طور سے پیڑا پھول جائے اس وقت تنور کے اندر کی سب آگ نکال لے اور اگر پانی میں تھوڑا نمک اور دہی ملا کر تنور کے اندر چھڑک دیں تو بہتر ہے اور پھر اول ایک پیڑا تنور میں رکھے اور منہ تنور کا بند کر دے اور دو تین منٹ ٹھہر جائے اور دیکھے اگر اس کے اوپر رنگ آیا ہے تو اور سب پیڑے رکھ دے اور اگر تین منٹ میں وہ پیڑا جل جائے تو پندرہ منٹ تک ٹھہر جائے تا کہ اس کے موافق گرماہٹ ہو جائے اس وقت پھر ایک پیڑا رکھ کر دیکھے اور اگر تاؤ بہت کم ہو گیا تو سب نان پاؤ کے پیڑے رکھ کر تنور کے منہ پر تھوڑی سی آگ رکھ دیں اور تنور کو کسی ڈھکنے وغیرہ سے بند کر دیں تا کہ بھاپ نہ نکل جائے اور تین تین چار چار منٹ کے بعد دیکھ بھی لیا کریں۔ جب رنگ سرخی مائل یعنی بادامی آ جائے تو فوراً اس کا ڈھکنا کھول کر روٹیوں کو نکال لیں اور تنور جس قدر اب ٹھنڈا ہے ایسی ہی گرماہٹ میں نان خطائی اور میٹھے بسکٹ بھی پکتے ہیں۔ اگر نان خطائی یا میٹھا بسکٹ کچا بنا ہوا تیار ہو تو فوراً رکھ دیں اور منہ بند کر دیں اور تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد دیکھ لیا کریں اور جب پک جائیں نکال لیں اور اگر ابھی نان خطائی یا میٹھا بسکٹ تیار نہیں ہے تو تھوڑی سی آگ تنور کے منہ پر رکھ کر منہ بند کر دیں تا کہ گرماہٹ بنی رہے یہ گرماہٹ بیس منٹ تک رہ سکتی ہے اور اس کے بعد پھر تنور میں آگ جلانا پڑے گی۔ اور اگر تنور نیا بناویں تو تین دن اس کو جلا جلا کر چھوڑ دیں تا کہ ٹھیک ہو جائے اس کے بعد پھر روٹیاں پکاویں۔

**ترکیب نان خطائی کی:** گھی پاؤ بھر چینی یعنی شکر پاؤ سیر، دانہ الائچی خورد ایک ماشہ، سمندر پھین تین ماشہ، میدہ گیہوں کا پانچ چھٹانک اول گھی اور چینی اور دانہ الائچی کو ملا کر بیس منٹ تک ایک لگن میں ہاتھ سے پھینٹیں جیسے گلگلے کا آٹا پھینٹا جاتا ہے بعد بیس منٹ کے جب وہ خوب ہلکا ہو جائے اس وقت سمندر پھین پیس کر ملا دیں اور ہاتھ سے خوب پھینٹیں اور اول پاؤ بھر میدہ ڈال کر ملا دیں اگر گیلا ہو تو بچا ہوا چھٹانک بھی چھوڑ دیں اسکی بھی نرمی مثل کان کی لو کے ہونا چاہئے پھر نان خطائی بنا کر تنور میں رکھیں بروقت تیاری نکال لیں۔

**ترکیب میٹھے بسکٹ کی:** گھی ڈیڑھ پاؤ، شکر آدھ سیر، سمندر پھین چھ ماشہ، دودھ ایک پاؤ، میدہ گیہوں کا آدھ پاؤ کم ایک سیر، اول گھی اور شکر کو نان خطائی کی طرح خوب پھینٹیں اور ذرا ذرا دودھ چھوڑتے جائیں جب سب دودھ مل جائے تو آدھ پاؤ پانی ایک دفعہ ہی چھوڑ دیں اور اس میں سمندر پھین کو بھی پیس کر ڈال دیں اس کے اوپر میدہ ڈال دیں اگر نرم زیادہ ہو جائے تو اور میدہ ڈال دیں جب ٹھیک ہو جائے تو روٹی کی طرح بیلن سے بیلیں اور جتنا بڑا بسکٹ بنانا ہے اتنی ہی بڑی ڈبیہ سی کاٹ کر تیار کریں اور ٹین کے پتر پر رکھ کر تنور میں رکھیں جب پک جائے تو نکال لیں۔

**ترکیب نمکین بسکٹ کی:** گھی پاؤ سیر، شکر چھٹانک بھر، نمک سوا آٹھ ماشہ، میدہ گیہوں کا سیر بھر، اول گھی اور شکر اور نمک کو پیس کر ایک لگن میں پانچ منٹ تک خوب پھینٹیں پھر میدہ بھی ملا کر خوب پھینٹیں جیسے پوریوں کا آٹا گوندھا جاتا ہے پھر جتنا بڑا بسکٹ بنانا ہو اتنا بڑا بیلن سے بیل کر اسی طرح پتر پر رکھ کر تنور میں رکھیں اور بعد تیاری نکال لیں اس کو نال پاؤ کے پکانے سے پہلے پکانا چاہئے کیونکہ اس کو تاؤ آگ کا زیادہ چاہئے۔

**آم کے اچار بنانے کی ترکیب:** تازی پکی انبیوں کو جو چوٹ سے محفوظ ہوں اس قدر چھیلیں کہ سبزی نہ رہنے پاوے اور ان کو بیچ میں سے اس طرح تراشیں کہ دونوں پھانکیں جدا نہ ہونے پاویں پھر گٹھلی دور کر کے اس میں لہسن کے چھلے ہوئے جوئے اور سرخ مرچ اور سونف پودینہ اور ادرک اور کلونجی اور نمک مناسب انداز سے ملا کر بھر دیں اور کیری کا منہ بند کر کے ڈورے سے باندھیں آٹھ دس روز دھوپ دیکر عرق نعناع یا سرکہ میں چھوڑ کر اس کو ایک ہفتہ تک دھوپ دیکر استعمال میں لاویں اور اگر تیل میں ڈالنا ہو تو آم کو چھیلنے کی ضرورت نہیں نمک مصالحہ بھر کر سرسوں کے تیل میں چھوڑ دیں۔

**چاشنی دار اچار بنانے کی ترکیب:** آدھ سیر کشمش، آدھ سیر چھوہارہ، پاؤ بھر انجور، آدھ پاؤ ادرک، آدھ پاؤ لہسن ان سب مصالحہ جات کو تین سیر عرق نعناع میں چھوڑ کر ڈیڑھ سیر شکر ڈال کر پندرہ روز تک دھوپ دیکر استعمال میں لاویں۔

**نمک پانی کا اچار بنانے کی ترکیب:** مولی، گاجر، شلغم وغیرہ کا پوست دور کر کے قتلے تراش کر پانی میں جوش دیں بعد جوش آجانے کے پانی دور کر کے ہوا میں خشک کر لیں پھر سرسوں کا تیل اور خشک پسی ہوئی ہلدی اور سرخ مرچ اور کلونجی اور رائی اور نمک بقدر ضرورت پانی میں ملا کر ایک ہفتہ دھوپ دے کر کام میں لاویں۔

**شلجم کا اچار بہت دن رہنے والا:** شلجم کے پانچ سیر قتلے پانی میں خفیف جوش دیکر خشک کر کے اس میں یہ چیزیں ملادی جائیں آدھ پاؤ نمک اور چھٹا نک بھر مرچ سرخ اور آدھ پاؤ رائی سرخ یہ سب پسیں گی اور آدھ پاؤ لہسن اور پاؤ بھر ادرک یہ باریک تراشی جائیں گی۔ جب قتلوں میں ترشی اور تیزی پیدا ہو جاویگی گڑ یا شکر سفید کا قوام کر کے ان قتلوں پر چھوڑ دیا جائے اور جب شیرہ کم ہو جائے اور بنا کر ڈال دیں مدتوں رہتا ہے۔

**نورتن چٹنی بنانے کی ترکیب:** مغز انبہ سیر بھر، سرکہ خواہ عرق نعناع سوا سیر، لہسن سرخ مرچ آدھی چھٹا نک، کلونجی، سونف، پودینہ، خشک دو دو تولہ، لونگ جائفل چار چار ماشہ، ادرک نمک چھٹا نک بھر، شکر یا گڑ پاؤ بھر پہلے آم کے مغز کو سرکہ میں پسوالو۔ پھر سب مصالحہ کو سرکہ میں پسوا کر آم کے مغز میں مخلوط کرا دو اور جس قدر سرکہ باقی رہ گیا ہو اس میں گڑ اور مصالحہ مغز انبہ میں ملا کر جوش دلاؤ جب چاشنی تیار ہو جائے استعمال میں لاؤ اور اگر خوش رنگ بنانا منظور ہو تو دو تولہ ہلدی بھوبھل میں بھنی ہوئی پسوا کر آمیز کر دو۔

**مُربّہ بنانے کی ترکیب:** آم کا پوست جدا کر دو کہ سبزی کا نشان تک رہنے پاوے۔ پھر بجلی نکلوائیں پھر کانٹے یا سوئی وغیرہ سے گودوا گودوا کر چونا اور پھٹکری کے نتھرے ہوئے پانی میں چھڑاتے جاؤ پھر دو تین گھنٹہ کے بعد صاف اور خالص پانی میں ڈلواؤ اس کے بعد دھلوا کر خالص پانی میں جوش دلواؤ جب آدھ گلے ہو جائیں ہوا میں خشک کراؤ پھر کیریوں سے دوچند شکر سرخ خواہ قند کے قوام میں چھوڑوا کر جوش دلاؤ جب قوام خوب گاڑھا ہو جائے اور تار بندھ جائے استعمال میں لاؤ اور اگر زیادہ نفیس بنانا چاہو تو تیسرے چوتھے روز دوسرا قوام بدل دو یہی ترکیب سب مربوں کی ہے۔ پیٹھا، سیب، آنولہ۔

**نمک پانی کے آم کی ترکیب:** ٹپکے کے آم جو تخت اور چوٹ سے محفوظ ہوں پانی میں خوب دھو کر مٹی کے برتن میں ڈال کر اس میں پانی آموں سے اوپر تک بھر دیں بعد تین روز کے پھر دھو کر وہ پانی پھینک دیں۔ دوسرا پانی بدل دیں اور ثابت مرچ اور نمک اس میں اس انداز سے ڈال دیں کہ سو آموں پر پاؤ سیر نمک اور آدھ پاؤ لہسن اور پندرہ روز کے بعد کھاویں اور پانی آموں سے اونچا رہنا چاہئے اور بعض یوں کرتے ہیں کہ دوبارہ پانی بدل کر تیسری بار کے پانی میں میتھی کو جوش دیکر جب وہ پانی ٹھنڈا ہو جائے آموں کے منہ پر تھوڑا تھوڑا تیل مل کر اس پانی میں ڈال دیتے ہیں۔ میتھی سے وہ پانی نہیں بگڑتا اور اس وجہ سے آم کچھ زیادہ ٹھہرتے ہیں۔

**لیموں کے اچار کی ترکیب:** پانچ سیر کاغذی لیموں لیکر ان کو ایک روز پانی میں چھوڑ دیں اور دوسرے روز پانی سے نکال کر ان کی چار چار پھانکیں کر کے ان میں گرم مصالحہ اور سیندھا نمک بھر دیں اتنے لیموں کے واسطے آدھ سیر گرم مصالحہ اور تین پاؤ نمک کافی ہے اور نمک مصالحہ بھر کر برتن میں ڈال دیں اوپر سے لیموں کا عرق نچوڑ دیں اور بعض تین پانی بدلتے ہیں اور سیر پیچھے چھٹا نک مصالحہ ڈال دیتے ہیں اور اوپر سے کھٹے لیموں کا عرق نچوڑتے ہیں جس قدر زیادہ عرق نچوڑا جائے گا زیادہ دنوں تک ٹھہرے گا اور بعض سیر بھر نمک ڈالتے ہیں اور یہ چیزیں بھی ڈالتے ہیں۔ سونٹھ چھ ماشہ، پیپل چھ ماشہ، سفید زیرہ چھ ماشہ، سمندر جھاگ چھ ماشہ اور یہ سب چیزیں

گرم مصالحہ کے ساتھ کوٹی جاتی ہیں۔

# کپڑا رنگنے کی ترکیبیں

**سیاہ رنگ۔** قلعی چونے کی آدھ سیر اور خالص تیل سیر بھر اور گڑ کا شیرہ آدھ سیر سب کو خوب ملا کر کسی ناند میں بھر دے اور صبح اور شام اور دوپہر کے وقت ایک لکڑی سے اس کو ہلا دیا کرے کہ اس کا خمیر اٹھ کھڑا ہو اور اگر سردی کا موسم ہو تو ناند کے چاروں طرف آگ جلا دیا کرے کہ اس کی گرمی سے خمیر اٹھ کھڑا ہو اس میں کپڑے کو رنگ لے اور اس رنگ کر جب خشک ہو جائے گا ئے کا تازہ دودھ میں ڈوب دیدے یا مہندی کی پتی پانی میں جوش دیکر اس پانی میں کپڑا بھگو دیں تو خوب پختہ ہو جائے گا۔

**زرد رنگ۔** اول ہلدی خوب باریک پیس کر پانی میں ملا کر کپڑے کو اس میں رنگ لے اور نچوڑ کر خشک کر کے پھر دو تولہ سفید پھٹکری پیس کر پانی میں ملا دے اور کپڑے کو اس میں دھو کر خشک کر کے پھر آم کی چھال آدھ سیر لیکر تین پہر تک پانی میں جوش دے اور چھان کر کپڑے کو اس میں ڈوب دے اور پھر خشک کر لے۔

**سنہرہ انبوہ رنگ۔** اول دھیلہ بھر ہلدی میں کپڑا رنگ لے پھر پاؤ سیر ناسپال کو پانی میں جوش دیکر چھان کر اس میں رنگ لے اور ناسپال کا پانی رہنے دے پھر دھیلہ بھر گیرو پانی میں ملا کر اس میں رنگ لے پھر جو ناسپال کا پانی بچا ہوا رکھا ہے اس میں ڈوب دے پھر دو پیسہ بھر پھٹکری علیحدہ پانی میں ملا کر اس میں کپڑے کو غوطہ دے پھر اس پھٹکری کے پانی میں تھوڑا کلف چاول یا آٹے کا ڈال کر ہاتھ سے ہلا کر کپڑے کو چند بار اس میں غوطہ دیکر نکال لے۔

**سنہرے انبوہ کی دوسری ترکیب۔** ناسپال اور مجیٹھ دونوں برابر وزن لیکر دونوں کو نیم کوفتہ کر کے یعنی کچل کر رات کے وقت پانی میں بھگو دیں اور صبح جوش دیکر چھان لیں اول پھٹکری خوب باریک پیس کر پانی میں ملا کر اس میں کپڑے کو تر کر کے خشک کر لیں پھر اسی ناسپال اور مجیٹھ کے پانی میں غوطہ دیں

**دوسری ترکیب زمردی رنگ کی۔** آم کی کونپل آدھا پاؤ لیکر آدھ سیر پانی میں جوش دیں اور چھان کر اس پانی کو الگ رکھ لیں۔ پھر دوسرے پانی میں دوبارہ جوش دیں اور اس پانی کو الگ رکھ لیں پھر تیسرے پانی میں دوبارہ جوش دیں اور چھان کر اس پانی کو الگ رکھیں۔ اول کپڑے کے پہلے پانی میں رنگ کر خشک کر لیں پھر دوسرے پانی میں رنگ کر خشک کریں۔ پھر تیسرے پانی میں نو ماشہ پھٹکری ملا کر اس میں خوب مل مل کر دھو کر خشک کر لیں۔

**طوسی رنگ۔** ببول یعنی کیکر کی چھال پاؤ سیر اور کائفل چار تولہ نیم کوفتہ کر کے رات کو پانی میں بھگو دیں اور صبح کو جوش دیں۔ اول پھٹکری دو تولہ جدا پانی میں ملا کر کپڑے کو اس میں غوطہ دیں پھر اس رنگ کے پانی میں غوطہ دیں پھر اسی رنگ میں ایک تولہ کسیس ملا کر پھر غوطہ دیں مگر یہ کسیس رنگنے کا ہو ہیرا کسیس نہ ہو۔

**طوسی پختہ سرخی مائل خوشنما رنگ۔** اول آدھ پاؤ مجیٹھ اور آدھ پاؤ مہندی کی پتی کچل کر رات کو چھ سیر پانی میں تر کریں صبح مٹی کی ہانڈی میں کئی جوش دیکر چھان کر رکھ لیں پھر زرد ہڑ یعنی بڑی ہڑ اور ہلدی باریک پیس کر

بہت سے پانی میں ڈال کر کپڑے کو ایسی طرح رنگیں کہ دھبہ نہ پڑے پھر نچوڑ کر سایہ میں خشک کریں اور اسی رنگ کے رہنے دیں اور آدھ پاؤ گڑ اور آدھ پاؤ خشک آملہ یعنی آنولہ ایک لوہے کی کڑھائی میں تھوڑے پانی میں ڈال کر دھوپ میں رکھ دیں۔ جب اس میں ابال اٹھنے لگے اور سیاہ ہو جائے تو اسی مجیٹھ اور مہندی کے رنگ میں ملا کر پھر کپڑا رنگیں۔

**فاختئی رنگ۔** دو عدد مازو بڑے بڑے نیم کوفتہ کر کے پانی میں ایک پہر تک تر رکھیں پھر پیس کر زیادہ پانی میں ملا دیں اور کپڑے کو اس میں رنگ کر خشک ہونے دیں۔ اس پانی کو پھینک کر برتن میں نیا پانی ڈال دیں چوتھائی آبخورہ کاٹ کر اس پانی میں ملا کر پھر رنگ لیں۔

**کاٹ بنانے کی ترکیب۔** پندرہ سیر پانی میں دو سیر لوہا اور تھوڑا سا آملہ اور بڑی ہڑ ڈال کر ایک ہفتہ تک رہنے دیں۔ بعض سویاں پکا کر اس کا پانی بھی اس میں ملا دیتے ہیں اور چھیپیوں کے یہاں سے بنا ہوا مل جائے تو بنانے کی ضرورت نہیں۔

**سبز رنگ۔** اول کپڑے کو نیل میں رنگ لے پھر ہلدی کو پانی میں جوش دیکر کپڑے کو اس میں غوطہ دے اور خشک کر لے پھر کاکڑا سینگی کو کچل کر پانی میں جوش دیکر چھان کر اس میں غوطہ دے اور خشک کر کے پھٹکری کے پانی میں ڈال کر ملے۔

**کاہی سبز رنگ۔** اول ہلدی کو باریک پیس کر اور سجی کا پانی اس میں ملا کر تھوڑی دیر کپڑے کو اس میں پڑا رہنے دیں پھر صابن کے پانی سے اس کو دھو کر ترش چھاچھ میں پھٹکری پیس کر ملا کر اس میں کپڑے کو رنگ لیں۔ اول ہلکا سا گیرو دے لے پھر کپڑے کو خشک کر کے تن کو ہاون دستہ میں کوٹ کر اس کے چاول یعنی بیج لیکر پانی میں دو تین جوش دے اور کسی برتن میں اول تھوڑا سا پانی لیکر اس میں آدھا رنگ ملا کر کپڑے کو غوطہ دے اگر رنگ ہلکا آئے تو آدھا رنگ جو بچا رکھا ہے وہ بھی ڈال دے۔

**اودا رنگ پختہ۔** پتنگ شیریں اور تھوڑا چونہ پانی میں جوش دیکر کے صاف کر کے اس میں پھٹکری ڈال کر کپڑے کو غوطہ دیں اور بعض بڑی ہڑ اور تھوڑا کسیس بھی پیس کر ملا دیتے ہیں۔

**سرخ رنگ پختہ۔** پتنگ شیریں تین چھٹانک منگا کر اس کو کوٹ کر ریزہ ریزہ کر کے اور سیر بھر پانی میں خفیف سا جوش دیکر رات بھر تر رکھ کر صبح کو پھر جوش دے اور جب آدھا پانی رہ جائے اس کو صاف کر کے رکھ لے پھر اتنا ہی پانی ڈال کر دوبارہ جوش دے، جب آدھا پانی رہ جائے اس کو صاف کر کے علیحدہ رکھ لے، پہلے بڑی ہڑ ایک تولہ پیس کر پانی میں ملا کر اس میں کپڑے کو غوطہ دیکر نچوڑ کر خشک کرے پھر سفید پھٹکری ایک تولہ پیس کر اس کے پانی میں کپڑے کو غوطہ دے اور نچوڑ کر خشک کر لے پھر پتنگ کے دوسرے جوش دیئے ہوئے پانی میں کپڑے کو رنگ کر خشک کر لے پھر پہلے جوش دیئے ہوئے پانی کو ایک تولہ سفید پھٹکری پیس کر ہاتھ سے اتنا ہلائے کہ اس میں جھاگ یعنی پھین اٹھ جائے اور ایک پہر تک کپڑے کو اس میں تر رکھے اور نچوڑ کر خشک کر

کے پھر بڑی ہڑ ایک تولہ پیس کر پانی میں ملا کر اس میں کپڑے کو غوطہ دیکر تھوڑی دیر اس میں رہنے دے پھر نچوڑ کر خشک کر لے۔

**پستئی رنگ۔** اول کپڑے کو ہلدی کا رنگ دیں پھر صابن کے پانی میں بھگو دیں پھر کاغذی لیموں کا عرق پانی میں نچوڑ کر اس پانی میں غوطہ دیں اور نچوڑ کر خشک کر لیں۔

**دوسری ترکیب۔** اول چار ماشہ نیل پانی میں پیس کر کپڑے کو اس میں رنگیں پھر پھٹکری پیس کر اس کے پانی میں شوب دیکر خشک کر لیں پھر چھ تولہ ہلدی پانی میں ملا کر اس میں شوب دیکر خشک کر لیں اور دوبارہ پھر پھٹکری کے پانی میں شوب دیں اور خشک کر لیں پھر ناسپال چھ تولہ پانی میں جوش دیکر اس میں کپڑے کو شوب دیکر خشک کر لیں۔

**فیروزی رنگ۔** اول پتھر کے چونے میں کپڑے کو ہلکا سا رنگ دیں پھر نیلا تھوتھا پیس کر پانی میں ملا کر رنگ تیار رکھیں اور اس میں سے تھوڑا تھوڑا رنگ علیحدہ لیکر کپڑے کو رنگتے رہیں اور خشک کرتے رہیں جب خواہش کے مطابق رنگ چڑھ جائے پھٹکری کے پانی میں شوب دیکر خشک کر لیں۔

**چھٹانک سے من تک لکھنے کا طریقہ:** آدھی چھٹانک (/ما)۔ ایک چھٹانک (٭ما/)۔ آدھ پاؤ (٭ما/)۔ پاؤ سیر (--ما/)۔ آدھ سیر (٭٭ما/)۔ تین پاؤ (٭ما/)۔ ایک سیر (ا ما/)۔ دو سیر (۲ ما/)۔ ایک من (من)۔ اور اگر تین چھٹانک لکھنا ہو تو دیکھو تین چھٹانک کیا چیز ہے۔ سو تم جانتی ہو کہ ایک آدھ پاؤ اور ایک چھٹانک ہے تو تم چھٹانک کی اور آدھ پاؤ کی نشانی ملا کر لکھ دو اس طرح تین چھٹانک ٭=ما ہو جائیگا۔ اسی طرح اگر چھٹانک کم سیر بھر لکھنا ہو تو دیکھو کہ چھٹانک کم سیر کس کو کہتے ہیں سو ظاہر ہے کہ اس میں ایک آدھ سیر ہے اور ایک پاؤ سیر ہے اور ایک آدھ پاؤ ہے اور ایک چھٹانک ہے۔ اتنی چیزیں اس میں ہیں تو تم ان سب کی نشانیاں ملا کر آگے پیچھے لکھ دو اس طرح ٭٭"ما/ بس یہ چھٹانک کم سیر ہو گیا اسی طرح جو کچھ تم کو لکھنا ہو اس کو پہلے سوچ لو اس میں کیا کیا چیزیں ہیں جتنی چیزیں معلوم ہوں سب کی نشانیاں لکھ کر اخیر میں (ما/) بنا دو اور اتنا یاد رکھو کہ کئی نشانیاں جہاں لکھی گئی ہیں بڑی نشانی پہلے لکھیں گے اور چھوٹی چھوٹی چیز کی نشانی پیچھے لکھیں گے اور سیر اگر زیادہ لکھتے ہوں تو (ما/) سے پہلے اتنا ہی ہندسہ بنا دو اور ہندسے تم کو پہلے حصہ میں معلوم ہو چکے ہیں ان کو پھر دیکھ لو مثلاً تم کو دو سیر لکھا ہو تو (ما/) سے پہلے دو کا ہندسہ یعنی ۲ بنا دو جیسے اوپر لکھا ہوا دیکھ رہی ہو اور من سے آگے دو من کو (منوان) لکھتے ہیں اور اس سے آگے لکھنے کا قاعدہ آتا ہے جس جگہ گز اور گرہ لکھنے کا طریقہ لکھا جائے گا وہاں دیکھ لو۔

**چھدام سے دس ہزار روپے تک لکھنے کا طریقہ:** چھدام (۶ دام)، دھیلہ (۱۲ دام)، پاؤ آنہ یعنی ایک پیسہ (--/)، آدھ آنہ (٭/)، پون آنہ (٭/)، ایک آنہ (/٭)، سوا آنہ (/ا)، ڈیڑھ آنا (/٭ا)، پونے دو آنے (/٭ا)، دو (۲) آنے، تین (۳) آنے، چار (۴) آنے۔

